# آیاتِ شفاء

قرآن مجید کی مندرجہ ذیل آیات کو 'آیاتِ شفاء' کہا جاتا ہے۔ یہ آیات حصولِ شفا کے لئے بہت مفید ہیں بشرطیکہ ان آیات کو بارگاہِ ربّ العزّت میں خلوص سے پڑھا جائے۔ اگر کوئی مریض ہو تو اِن آیات کو ۲۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے اور یہ عمل گیارہ یوم تک کیا جائے۔ شروع میں بِسْمِ اللّٰہ شریف اور تین ۳ بار سورۂ فاتحہ پڑھی جائے، اگر یہ نہ کیا جا سکے تو پھر ان آیات کو بِسْمِ اللّٰہِ اور سورۂ فاتحہ کے ساتھ چینی کی رکابی پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ بہت جلد صحت یابی حاصل ہوگی۔

(۱) وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ۙ وَيُذْهِبْ غَيْظَ قُلُوْبِهِمْ ۭ (القرآن ۹/۱۴)

(۲) يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَاۗءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَاۗءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ (القرآن ۱۰/۵۷)



٣ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ

فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط (القرآن ١٦/٦٩)

٤ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ

لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ○ ١٧/٨٢

٥ اَلَّذِيْ خَلَقَنِيْ فَهُوَ يَهْدِيْنِ ○ وَالَّذِيْ هُوَ

يُطْعِمُنِيْ وَيَسْقِيْنِ ○ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ○ ٢٦/٧٨-٨٠

٦ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ط ٤١/٤٤

## استقامت اور طلبِ رحمت کی دُعا

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا

عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ (القرآن ٢/٢٥٠)

"اے ہمارے پروردگار! ہمارے دلوں میں صبر ڈال دے اور ہمارے قدم جمائے رکھ اور ان کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما۔"

# چند خاص قرآنی دُعائیں

## قبولِ عبادت وحصولِ ایمان وطلبِ ہدایت کی دُعا

یہ دُعا حضرت ابراہیم وحضرت اسماعیل علیہما الصلوٰۃ والسّلام کی ہے جو کہ بیت اللہ شریف کے بناتے وقت بالہام خداوندی کی تھی:

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○
رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ
اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۠ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ۚ
اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ (القرآن ۲ / ۱۲۷، ۱۲۸)

ترجمہ: "اے ہمارے پروردگار! تو ہم سے قبول فرما، تو ہی سننے جاننے والا ہے۔ اے ہمارے پروردگار! اور ہم کو بنالے اپنا فرماں بردار اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک جماعت اپنی فرماں بردار بنا اور دکھا ہم کو ہماری عبادت کے طریقے اور ہم پر توجہ فرما۔ بے شک تُو ہی توجہ فرمانے والا بڑا مہربان ہے۔"

